# سرگذشت موسی ژوردان

# حکیم نباتات

## مستعلی شاہ مشہور جادوگر

مترجمہ

**مرزا جعفر قراجہ داغی**

معہ مقدمہ از

جناب مولوی حافظ سید جلال الدین احمد جعفری زینبی

ایم - آر - اے - ایس (لندن)

باہتمام سید عبد الواسع منیجر

در مطبع انوار احمدی واقع الہ آباد مطبوع گردید

قیمت فی جلد ۱۰/

# فہرست مضامین






بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ سرگذشت حکیم نباتات

حکیم نباتات ایک ڈراما ہے۔ جس کو مرزا فتح علی آخون زادہ نے ترکی میں لکھا تھا۔ اور مرزا جعفر قراجہ داغی نے فارسی میں اس کا ترجمہ کیا۔ اس لئے پہلے ڈراما کی تاریخ لکھتا ہوں اُس کے بعد اس کے متعلق اور باتیں لکھوں گا۔

## ۱۔ تمثیل یا تقلید (ڈراما)

تمثیل۔ تقلید۔ یہ دونوں عربی لفظ ہیں۔ تمثیل کے لغوی معنی یہ ہیں کہ کسی صورت کی نقل کرنا یا تحریر میں لانا۔ اور تقلید کے یہ معنی ہیں کہ کسی کی پیروی کرنی۔ اصطلاح میں نقل اُتارنے کو کہتے ہیں۔ مگر اب یہ ایک خاص فن ہوگیا ہے۔ اُس کی صورت یوں ہوتی ہے کہ کوئی حکایت یا تاریخی واقعہ ہے۔ اُس میں جتنے آدمیوں کے کارناموں کا ذکر کرنا ہے، اُن پر جو حالتیں گذری ہیں، یا اُن کو جو

واقعات پیش آئے ہیں، اُتنے ہی آدمی اُن کی نقلیں اُتاریں - اور اُن کے
کارناموں کو اُسی وضع قطع رنگ ڈھنگ خو بو لباس اور طرز کلام
وغیرہ میں دکھائیں جیساکہ اُس حکایت یا تاریخی واقعہ میں درج کیا گیا
ہے - یہ فن تمثیل یا تقلید کہلاتا ہے - اور اُس کے افراد کو مُمثّل
یا مُقَلِّد کہتے ہیں -

ارسطو نے کہا ہے کہ نقل اور محاکات انسان کا طبعی کام ہے -
اور کوئی مسرت اس سے زیادہ نہیں ہے جو انسان کو نقل اور
محاکات سے حاصل ہوتی ہے - یہی وجہ ہے کہ جب بندر آدمی کے
افعال کی نقل کرتا ہے - یا بچّے بڑوں کی نقل کرتے ہیں اور آدمی اُن کو
دیکھتا ہے تو وہ اُس سے خوش ہوتا ہے اور لطف حاصل کرتا ہے -

آریہ نسل کی قوموں نے اس فن کو ہمیشہ سے اپنی قومی اور مذہبی
ہستی کے لوازم سے سمجھا ہے - بلکہ اُنھوں نے اس فن سے قومی
اور مذہبی جذبوں کے محفوظ رہنے - رسم و رواج - اخلاق و عادات
اور تمدّن کی اصلاح اور درستی میں - اور حُبّ قومی کے جوش کو برانگیختہ
کرنے میں وہ وہ کام لئے ہیں جو بڑے بڑے اسپیکروں کے
اسپیچوں واعظوں کے پند و وعظ - اور مقرروں کی تقریروں سے حاصل
ہونے کسی طرح ممکن نہ تھے -

یورپ والے اس کو ایک فن لطیف خیال کرتے ہیں - اور اپنے
حیات قومی کا ایک جزولاینفک سمجھتے ہیں - اُنھوں نے اس فن

کے رواج اور ترقی دینے میں خاص کوششیں کی ہیں۔ اور اس فن کے قواعد و ضوابط منضبط کئے ہیں۔ جن کی وہاں مثل اور علوم کے تعلیم ہوتی ہے۔

یورپ میں ڈراما شاعری کا جزو اعظم اور فسانہ نویسی اور تاریخ کی ایک ضروری صنف ہے۔ اور یہ دونوں علم ادب کے اہم حصے اور اشاعت تعلیم کے ضروری ذریعے سمجھے گئے ہیں۔

طبیعت انسانی فطرۃً لہو و لعب پسند واقع ہوئی ہے۔ اور اُس کا کھیل تماشے کی طرف بہت ہی رجحان اور میلان رہتا ہے۔ اس امر میں مہذب اور غیر مہذب۔ عالم اور جاہل۔ شہری اور دیہاتی۔ سب برابر ہیں۔

تاریخ اقوام سے ظاہر ہوتا ہے کہ جب سے انسان عالم وجود میں آیا اُس وقت سے ابتک دنیا کی ہر قوم خواہ وہ کیسی ہی گنوار اور جاہل کیوں نہ ہو تفنن طبع اور تفریح خاطر کے لئے کچھ نہ کچھ اسباب اور سامان مہیا رکھتی ہیں۔ جب کوئی تہوار آتا ہے یا کوئی شادی بیاہ یا خوشی کی کوئی تقریب پیش آتی ہے تو سب افراد قوم جمع ہوتے ہیں۔ سوانگ بھرتے۔ روپ بدلتے ناچتے گاتے بجاتے اُچھلتے کودتے ہیں۔ انہی قومی روایتوں اور افسانوں کی نقلیں دکھاتے ہیں۔ اُن کا ان باتوں سے یہی مقصود ہوتا ہے کہ طبیعت کو فرحت اور انبساط حاصل ہو۔ اور کچھ وقت ہنسی خوشی میں گذر جاے۔

انسان میں یہ قدرتی جذبہ ہے۔ تہذیب و تمدّن کی ترقی کے

دوش بدوش تفنن طبع کے مشاغل اور سامان بھی بڑھتے جاتے ہیں۔ اُن کی اگلی بھدی اور بھونڈی صورتوں کی بھی اصلاح اور درستی کردی جاتی ہے۔

غرض تمثیل بھی اُنھیں مشاغل تفریح میں سے ایک صنف لطیف ہے جس کو متمدن اور مہذب اور عالم لوگوں نے ایجاد کیا ہے۔

تاریخ سے اس کا پتہ لگنا دشوار ہے کہ اس صنف لطیف کے ارتقا کا رواج عالم تمدن میں کب ہوا۔ اتنا نشان ضرور ملتا ہے کہ یہ فن ہر قوم میں کسی نہ کسی حالت میں ہر وقت میں ضرور تھا۔ اور قوم جس طرح مدارج تمدن میں ترقی کرتی رہی یہ فن بھی آگے بڑھتا رہا۔

یہ امر مسلم ہے کہ انگریزی علم ادب کے اس فن سے آشنا ہونے سے بہت عرصہ پہلے یونانی۔ لاطینی۔ اور رومی لٹریچر میں اس کا وجود موجود تھا۔

انگلستان میں سب سے پہلے ڈراما بارہویں صدی میں جاری ہوا۔ ابتدا میں یہ گرجاؤں میں محض قومی اصلاح اور عوام الناس کے تہذیب اخلاق کے لئے کیا جاتا تھا۔ اور اُس کے افراد (ایکٹر) گرجاؤں کے پوجاری ہوتے تھے۔ اُس وقت اُس کا نام میرکل پلیز (MIRACLE PLAYS) تھا اس طرح کے ڈرامے بیشتر لاطینی زبان سے لئے گئے تھے۔ اور اُن کے مطالب طبع زاد نہ ہوتے تھے۔ بلکہ انجیل مقدس کے واقعات اور عہد جدید اور عہد قدیم میں سے تعجب خیز

حکایات اخذ کر کے ڈرامے تیار کئے جاتے تھے۔ اُن میں افسوسناک اور دردانگیز سرگزشتیں بھی ہوتی تھیں تاکہ اُن سے ناظرین کو حیرت حاصل ہو۔

چند صوبوں میں ڈراما نے تھوڑے سے تغیر و تبدل کے بعد ایک نیا طرز اختیار کیا۔ اس کا نام اب مورالیٹی پلیز (MORALITY PLAYS) یعنی تمثیل اخلاقی ہوگیا۔ اس میں اور میراکل پلیز میں یہ فرق ہے کہ اُس کے واقعات بجائے کتاب مقدس سے اخذ کرنے کے طبع زاد ہوا کرتے تھے۔ پھر جب یورپ میں زبان کا تبادلہ (REVIVAL OF LEARNINA) ہوا تو اُس کے بعد سے ڈراما لکھنا ایک خاص فن خیال کیا جانے لگا۔ اور اُس کی دو قسمیں قرار پائیں۔ ایک ٹریجڈی (تمثیل مصیبت۔ (TRAGEDY) دوسری کمیڈی :۔ (COMEDY) (تمثیل بہجت)۔

ریوال آف لٹرس (REVIVAL OF LETTERS) سے لوگوں کے دل یونانی اور رومی علم ادب کے پڑھنے کی طرف مائل ہوئے۔ اور اُن کو یہ شوق پیدا ہوا کہ اسی طرز پر چند ڈرامے انگریزی زبان میں لکھے جائیں پہلے چند رومی ڈراموں کے ایکٹ لئے گئے۔

سولھویں صدی میں انگلستان میں سب سے پہلے کمیڈی اور پھر ٹریجڈی نئی طرز پر لکھی گئی۔ شیکسپیر ۱۵۶۴ء میں پیدا ہوا۔ اُس سے پہلے بھی انگلستان میں کئی شخصوں نے ڈرامے لکھے ہیں۔ جو شہرت

اُس نے حاصل کی وہ کسی کو نصیب نہ ہوئی اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ انگریزی ڈراما میں ایک نئے طرز کا موجد ہے۔ اس نے ڈراما میں ایک نئی روح پھونک دی ہے۔

عربی زبان میں قدیم سے اس فن کا پتہ نہیں ہے۔

## ۲- تمثیل اور اہل ایران

اسلام سے پہلے کے فارسی ادبیات کی کتابیں اس وقت بہت ہی کم دستیاب ہوتی ہیں اور جو دستیاب ہوتی ہیں۔ اُن سے یہ پتہ نہیں چلتا کہ اُس وقت ایران میں ڈراما پایا جاتا تھا یا نہیں۔ جب ایران پر عربوں کا تسلّط ہوا اور ایرانیوں نے مذہب اسلام قبول کیا۔ تو انھوں نے علوم عربیہ ہی کو حاصل کیا اور اُنہی کی ترویج میں کوشش کی۔ بایں ہمہ خاص عہد اسلام میں تمثیل (ڈراما) کی دو صورتیں ایرانیوں میں پائی جاتی تھیں۔ ایک **قصّہ خوانی** دوسری سید الشہدا علیہ السلام کی مجلس تعزیہ۔ اگرچہ یہ دونوں صورت یورپ کے ڈراما کے مطابق تو نہیں ہیں لیکن اُس کے لگ بھگ ضرور ہیں۔ انہی دونوں صورتوں کی بنا پر مرزا فتح علی آخون زادہ نے ترکی میں یہ ڈراما لکھا جس کا مرزا جعفر قراجہ داغی نے فارسی میں ترجمہ کیا۔

ایرانی ایران کے تاریخی واقعات اور قصہ کہانی سننے کے نہایت شایق ہوتے ہیں۔ وہاں قصّہ خوانی بھی ایک پیشہ ہے۔ قصّہ خواں

خاص طور پر تربیت یافتہ ہوتے ہیں۔ شادی بیاہ وغیرہ ہر خوشی کی تقریب میں ان کا موجود ہونا لازمی سمجھا جاتا ہے۔ یہ قصّے عموماً نثر اور نظم دونوں میں ہوتے ہیں۔ نثر کو تمثیلی طرز میں تحت اللفظ میں ادا کرتے ہیں۔ اور نظم کو مزامیر کے ساتھ گا گر سناتے ہیں۔ ان کی زبان اکثر بازاری ہوتی ہے۔ ان لوگوں میں سے کبھی ایک شخص تنہا قصّہ سناتا ہے اور کبھی ایک جماعت ملکر قصّہ ادا کرتی ہے اس بنا پر تمثیل کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔ ایک تمثیل انفرادی۔ دوسری تمثیل مجلسی۔

تمثیل انفرادی۔ بعض قصّہ خواں کسی خاص قصّہ کے ادا کرنے میں پوری مہارت رکھتے ہیں۔ مثلاً شاہنامہ خوان۔ کوراوغلی خوان (کوراوغلی ایک ڈاکو تھا) ان قصّہ خوانوں میں سے صرف ایک ہی شخص کسی خاص واقعہ یا قصہ کو اس طور پر نقل کر کے بیان کرتا ہے۔ گویا اصلی قصہ کے افراد کی روح اُس کے بدن میں حلول کر گئی ہے اور وہ خود اپنی بپتی بیان کر رہا ہے۔

مولانا آزاد مرحوم نے ایک ایسی ممثل کی تصویر اس طرح پر کھینچی ہے۔

"ایران کے بازاروں میں اور اکثر قہوہ خانوں میں ایک شخص نظر آئے گا کہ سرو قد کھڑا داستان کہہ رہا ہے اور لوگوں کا انبوہ اپنے ذوق شوق میں مست اُسے گھیرے ہوئے ہے۔ وہ ہر مطلب کو نہایت

فصاحت کے ساتھ نظم و نثر سے مرصع کرتا ہے اور صورت ماجرا کو اس تاثیر سے ادا کرتا ہے کہ سماں باندھ دیتا ہے کبھی ہتھیار بھی سجائے ہوتا ہے۔ جنگ کے معرکہ یا غصّہ کے موقعہ پر شیر کی طرح بپھر کھڑا ہوتا ہے۔ خوشی کی جگہ اس طرح گاتا ہے کہ سننے والے وجد کرتے ہیں۔ غرضکہ غیظ و غضب، عیش و طرب، یا غم و الم کی تصویر فقط اپنے کلام ہی سے نہیں کھینچتا۔ بلکہ خود اس کی تصویر بنجاتا ہے۔ اسے حقیقت میں بڑا صاحبِ کمال سمجھنا چاہئے کیونکہ اکیلا آدمی ان مختلف کاموں کو پورا پورا ادا کرتا ہے جو کہ تھیٹر میں ایک جماعت کر سکتی ہے۔

سر جان مالکم صاحب نے اپنی تاریخ ایران میں لکھا ہے۔

از اسباب و اوضاع سلطنت ایران یکے قصّہ خواں است کہ آنرا نقال شاہ گویند۔ و صاحب این منصب شخصے باخبر از تواریخ و مستحفر از اخبار و اشعار و نوادر و نکات و دقیقہ یاب و نکتہ سنج باید۔ ایرانیان اسباب تماشا بسیار دارند لیکن بہ نوعے کہ تقلید در فرنگستان رسم است ندارند مگر قصہ خوانان ایشان کہ بہ شخص واحد در حین تقریر حکایات مجلس بالتمام ہستند از تبدیل حرکات و تغیر آواز بمقتضائے حالت اشخاص مختلفہ در حالات عدیدہ مثل غضب و حلم و عقل و عشق و سرور و غم و سلطنت و گدائی امارت و چاکری فرمانبرداری و فرمانروائی در ہر شخص واحد دیدہ می شود۔

دوم تمثیل مجلس۔ اس میں ایک جماعت قصہ کے افراد کی نقل

اُتار کر قصہ کو بیان کرتی ہے۔ اُن کو تماشاچی یا عاشق یا لوطی کہتے ہیں اس جماعت میں بہت سے نقّال ہوتے ہیں۔ یہ مزامیر کے ساتھ گاتے بھی ہیں۔ مداری۔ بازیگیر۔ میمون باز۔ خرس باز بھی اجزاء مجلس ہوتے ہیں ثنائے نقل میں اپنے اور اپنے جانوروں کے کرتب دکھاتے ہیں۔ یہ لوگ گاؤں گاؤں دورہ کرتے رہتے ہیں۔

## تعزیہ

احسن القصص میں ہے کہ ابن کثیر شامی نے اپنی تاریخ میں بیان کیا ہے کہ ۳۵۲ھ مطابق ۹۶۳ء میں معزّالدولہ احمد بن بویہ نے عشرۂ محرم میں بغداد میں حکم دیا کہ سیدالشہدا علیہ السلام کے ماتم میں دس روز تک بغداد کے تمام بازار بند رہیں۔ اور سب لوگ ماتمی سیاہ لباس پہنیں۔ اس کے بعد دیلمی سلطنت کے منقرض ہونے تک شیعہ سب شہروں میں عشرہ محرم تک تعزیہ کی رسم ادا کرتے تھے۔ بغداد میں طغرل سلجوقی کے سلطنت کے آغاز تک یہ رسم جاری رہی۔

خاندان دیالمہ کے کئی سو برس بعد ایران میں خاندان صفویہ کی سلطنت قایم ہوئی۔ یہ سلطنت دوسو برس تک رہی۔ یہ خاندان شیعہ تھا۔ اس نے جہاں تمام ایرانیوں کو زبردستی شیعہ بنایا وہاں اس بات کی بھی پوری کوشش کی کہ واقعۂ کربلا کا ذکر جا بجا کیا جائے۔ شعرا کو مجبور کیا کہ وہ سیدالشہدا علیہ السلام

کے مرثیہ اور آلِ عبا کے مناقب و فضائل نظم کریں۔ اور شاہانِ وقت کی تعریف کرنا چھوڑ دیں۔ شاہ طہماسپ اور عباس بزرگ نے اس بات کی طرف خاص طور سے توجہ کی۔ سب سے پہلے جس شاعر نے عہد صفویہ میں مرثیہ سیدالشہداؑ نظم کیا وہ ملا محتشم کاشی تھے۔ جو ہفت بند کاشی کے نام سے مشہور ہے اور سب خاص و عام اس کو پسند کرتے ہیں۔

صفویہ خاندان کے آغاز حکومت میں ملا حسین واعظ کاشفی نے روضۃ الشہدا نام کتاب واقعۂ کربلا کے متعلق لکھی تھی۔ اس سے قبل ابو مخنف لوط نے عربی میں اسی موضوع پر مختار نامہ نامی کتاب لکھی تھی۔ صفویہ خاندان کے زمانہ میں عشرۂ محرم کے دس دن تک ایران کے بڑے بڑے شہروں میں سرکاری طور پر سیدالشہداؑ کی مجلس عزا ہوتی تھیں اس کے دیکھا دیکھی عام لوگ بھی الناس علیٰ دین ملوکھم کے موافق مجلس عزا کرنے لگے۔ جس کا سلسلہ آج تک جاری ہے۔

چونکہ مجالس عزا میں اکثر روضۃ الشہدا سے واقعات کربلا بیان کیے جاتے تھے۔ اس لیے اُن لوگوں کو جو واقعات کربلا پڑھتے تھے روضہ خواں کہنے لگے۔ اُس وقت سے سیدالشہداؑ کے مصائب پر رونا رُلانا غمگین ہونا اور غمگین کرنا اعمال مندوبہ کے فرائض اعظم کے بعد ضروری سمجھا جانے لگا۔ چنانچہ سنہ ۹۸۱ ہجری میں

محمد صالح برغانی نے ایک کتاب مخزن البکا نام لکھی۔ اُس نے اُس کے آغاز میں لکھا ہے۔

بعد از فرایض اعظم اعمال مندوبہ و اشرف قربات شرعیہ گریستن وگریانیدن و "مخزوں شدن و مخزون ساختن بر مصیبت سید الشہدا و خامس آل عبا "ابی عبد الحسین است۔"

اس وجہ سے واقعات کربلا کے پڑھنے میں وہ صورتیں اختیار کی گئیں جو کثرت سے رونے رلانے میں زیادہ موثر ہوں۔ پس روضہ خوانوں نے بھی وہی صورت اختیار کرلی جو قصہ خوانوں نے اختیار کر رکھی تھی جیساکہ اوپر بیان کیا گیا۔ لیکن اب روضہ خوانوں کے اس فعل کو پسندیدہ نہیں سمجھا جاتا اور شعرا اُن کی خوب دل کھولکر ہجویں لکھتے ہیں۔

صفویہ کے بعد قاچاریہ خاندان برسر حکومت ہوا یہ بھی شیعہ تھا۔ ان کے زمانہ میں مرثیہ کو خوب ترقی ہوئی ابو مخنف بن لوط کی کتاب مختار نامہ کا فارسی میں ترجمہ کیا گیا۔ اسمٰعیل خاں سرباز نے اسرار الشہادت ایک کتاب لکھی۔ مرثیہ میں وصال۔ وقار۔ قاآنی صباحی۔ بیدل۔ مقبل۔ مخلص۔ موزوں۔ نسیم۔ شفیع الواحی نے خاص شہرت حاصل کی۔

اس وقت مرثئے منظوم ڈراما کی طور پر لکھے جانے لگے۔ اور مجالس عزا میں واقعہ کربلا کی تمثیل ماہ محرم کی پہلی دس راتوں میں

دکھائی جانے لگی۔ اور اس کو تماشاے تعزیہ کہنے لگے۔ تماشائے تعزیہ
تمثیل مصیبت کا قائم مقام ہے۔ اس میں نہ تو تمثیل کا مصطبہ ہوتا
ہے نہ پردے اور نہ پردے کے منظر ہوتے ہیں بلکہ ایک وسیع
میدان کے وسط میں تیس چالیس گز مربع چھ فٹ بلند چبوترہ (جسے
سکوّ کہتے ہیں) بناتے ہیں اس کے چاروں طرف چوڑا راستہ چھوڑ
دیتے ہیں تاکہ مقلّدین جو اس میں حصّہ لیتے ہیں آسانی کے ساتھ
نقل و حرکت کر سکیں۔ راستہ کے چاروں طرف مردوں اور عورتوں
کے بیٹھنے کے واسطے مضبوط رسوں سے الگ الگ حلقے بنا دیتے ہیں
اور ان میں جانے کے واسطے راستے بھی الگ الگ ہوتے ہیں جب
سب لوگ آجاتے ہیں تو ایک توپ سر کرتے ہیں جس سے یہ اعلان
ہوتا ہے کہ اب تماشا شروع ہوگا۔ اس میں سب سے پہلے سقّوں کی
ایک جماعت آتی ہے۔ یہ لوگ پانی سے بھری مشکیں اٹھائے ہوئے
ہوتے ہیں اپنے کرتب دکھاتے اور "بیا ولب تشنۂ کربلا" کے
نعرے لگاتے ہیں۔ حاضرین اس نظارہ کو دیکھتے ہیں اور امام مظلوم
کی تشنہ لبی کو یاد کر کے ڈھاڑیں مار مار کر روتے ہیں۔ چھاتی کوٹتے ہیں
"ہائے حسین"، "وائے حسین"، کے نعرے بلند کرتے ہیں۔ ایک شور
قیامت برپا ہوجاتا ہے۔ پھر تعزیہ کے افراد آتے ہیں۔ ان میں جناب
رسالتمآب صلعم۔ دوسرے انبیائے عظام۔ ملائکہ۔ اہل بیت نبوی
معاویہ۔ یزید۔ اور شمر وغیرہ کے ممثل ہوتے ہیں۔ بہ تغیمبران اور

مستورات کے ممثل نقاب پوش ہوتے ہیں۔ لڑکوں اور مستورات کے سوانگ اکثر بے ریش معصوم بچے بھرتے ہیں جو عموماً اُمرا اور متمول لوگوں کے اولاد ہوتے ہیں اور تبرکاً اس تماشہ میں حصّہ لیتے ہیں جو لوگ شمر و یزید وغیرہ کے سوانگ بھرتے ہیں اُن پر حاضرین اس درجہ عملاً لعنت اور نفرت کرتے ہیں کہ اُن کی جان کے لالے پڑ جاتے ہیں اس لئے اس کام کے لئے قید خانہ کے قیدی انتخاب کئے جاتے ہیں۔ تمام ممثل سکوّ پر ایک ہی جگہ مناسب حال اسلحہ و لباس میں بیٹھے یا کھڑے ہوئے ہیں۔ اگر تماشے کے درمیان میں لباس بدلنے کی ضرورت پیش آتی ہے تو مدیر مصطبہ دو جس کو اُستاد اس کام میں مدد دیتا ہے۔ ہر ایک ممثل کے پاس اُس کا حصّہ نظم میں لکھا ہوا موجود ہوتا ہے وہ اگر کہیں بھولتا ہے تو حاضرین کے سامنے ہی فوراً اُس کاغذ کو دیکھ کر اپنا حافظہ تازہ کر لیتا ہے۔ اُستاد کے ہاتھ میں پورا نسخہ موجود ہوتا ہے کبھی کبھی وہ بھی ممثل کو بتلاتا رہتا ہے۔

## ۴۔ مرزا فتح علی آخون زادہ نے اِن تمثیلوں کو کس وجہ سے لکھا

فتح علی شاہ قاچار شہنشاہ ایران کے زمانہ میں روس اور

ایران کے مابین ایک ۱۲۲۸ھ میں اور دوسری ۱۲۴۳ھ میں جنگ ہوئی۔ اور ان دونوں جنگ کا تصفیہ عہدناموں پر ہوا۔ ۱۲۲۸ھ کے عہدنامہ کے بموجب گرجستان۔ شروان۔ شکی۔ گنجہ۔ قراباغ۔ مغان اور طالش کا کچھ حصہ جو ایرانی علاقے تھے روسیوں کے قبضہ میں آئے۔ ۱۲۴۳ھ کے معاہدہ سے پہلا معاہدہ باطل قرار دیا گیا۔ لیکن جو ایرانی علاقے روس کے تسلّط میں آچکے تھے۔ اُن کے علاوہ ایران کو اپنے ملک ایروان اور نخچوان بھی روس کو دینے پڑے غرض اس طرح پر قفقاز اور اُس کے ملحقہ علاقے سلطنت روس میں شامل ہوگئے۔ ان علاقوں کا حاکم نشیں شہر طفلس تھا۔ یہاں کے باشندوں کی طبیعتیں بڑی جنگجو اور مفسد واقع ہوئی تھیں۔ لوٹ مار۔ مارنا مرنا اُن کے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ اُن کا ذریعہ معاش چوری اور رہزنی تھا۔ بلکہ وہ ان باتوں کو بڑا شریفانہ اور دلیرانہ عمل خیال کرتے تھے۔ یہ تجارت اور زراعت کو خلاف شرافت نہایت ذلیل کام سمجھتے تھے۔ روسی حکام ان لوگوں کی ان حرکتوں سے نہایت تنگ تھے۔ جو حاکم آتا تھا اُن کی اصلاح کی کوشش کرتا تھا۔ بالآخر ایم وار انسوف روسی گورنر نے جہاں ان علاقوں میں اور اصلاحیں کیں وہاں شہر طفلس میں ایک تماشا خانہ بھی قایم کیا۔ تاکہ شہر والے اُس سے تفریح حاصل کریں۔ اور تماشا خانہ کے منظروں کو دیکھ کر اپنی اخلاقی برائیوں

سے واقف ہوں اور اُن کی اصلاح اور درستی کی طرف توجہ کریں۔ اس تماشاخانہ میں تربیت یافتہ مقلّد روسی اور یورپ کے دوسری زبانوں کی تمثیلوں کی نقل کرتے تھے۔ اِن لوگوں پر ان تمثیلوں کے ایکٹوں کا بہت بڑا اثر پڑا اور اُن کو معلوم ہوگیا کہ اُن کے ملک کے اسباب تفریح بھونڈے اور اخلاق بگاڑنے والے ہیں۔ شہنشاہ ایران ناصرالدین شاہ قاچار نے اپنے سفرنامہ میں اس تماشاخانہ کے متعلق لکھا ہے۔

بنائے مختصر است سفید کاری۔ یک چہل چراغ پرنسر داشت کہ باگاز روشن بود تماشا خانہ از صاحب منصبان روس وغیرہ پُر بود بہ ہمہ جہت دویست نفرآدم می گیرد۔ موزیک خوب زدند۔ بعد پردہ بالا رفت۔ چند اکت دادند۔ بزبان روسی حرف مے زدند۔ خوب خواندند۔ بازی و رقص و حکایات خوب نشان دادند۔ بسیار بامزہ و باخندہ بود۔ زنہاد جوانان روسی خوب و خوشگل بودند۔ یک رقاصۂ فرانسہ ہم بود بسیار خوشگل و خوب میر قصید۔ دوسال است اینجا آمدہ۔

ان تمثیلوں کا اثر مرزا فتح علی آخون زادہ کے دل پر سب سے زیادہ پڑا اور اُس اثر کے باعث اُس نے چھ تمثیلیں اور ایک تاریخی حکایت آذری ترکی میں جو فارسی اور ترکی ملی ہوئی ہے لکھی۔ اُنھیں میں سے ایک سرگذشت حکیم نباتات ہے۔

فارسی میں طبعزاد تمثیلیں بہت کم ہیں۔ زیادہ تر ترجمے ہیں جو فرنچ۔ ترکی۔ عربی سے کئے گئے ہیں۔ جتنی تمثیلیں ابتک فارسی میں شائع ہوئی ہیں اُن کی مجموعی تعداد تقریباً بیس تیس کے اندر ہے۔

## ۵۔ مرزا فتح علی آخون زادہ کا حال

مرزا فتح علی کا باپ دربند میں لڑکے پڑھاتا تھا۔ اس لئے لوگ اُس کو آخون زادہ کے لقب سے یاد کرتے تھے۔ یہ تاتاری نسل سے تھا۔ اس کے باپ دادا قراجا داغ کے رہنے والے تھے۔ اس کا روسی رعایا میں شمار ہوتا تھا۔ اس لئے اس نے روسی فوج میں ملازمت اختیار کی اور اپنی ذاتی قابلیت اور حسن کارگزاری سے قابودان (کپتان) کے بہت بڑے عہدے تک ترقی کی۔ بالآخر اس نے طفلس میں سکونت اختیار کی۔ یہ علوم مروّجہ میں اعلیٰ درجہ کی قابلیّت رکھتا تھا۔ اس کو فرنگستانی رسوم و آداب سے خاص انس تھا۔ یہ اپنے قوم کی اخلاقی کمزوریوں سے بخوبی واقف تھا۔ اُن کی اصلاح کا سچے دل سے خواہاں تھا۔ اسی غرض سے اُس نے یہ تمثیلیں لکھی تھیں۔

## ۶۔ ترجمہ تمہید مرزا فتح علی آخون زادہ

### جو اس نے ان تمثیلوں پر لکھی ہے

طبیعت انسانی میں دو اچھی خاصیتیں رکھی گئی ہیں۔ ایک غم

کی۔ دوسری خوشی کی۔ رونا غم کی علامت ہے اور ہنسنا خوشی کی۔ مزاج انسانی سے مصیبتوں کا آنا یا خوشی کا پیدا ہونا یا اُن کا لکھنا یا بیان کرنا ان دونوں حالتوں کو ظاہر کرتا ہے۔

تقریر اور تحریر کی صورت میں غم اور فرح۔ گریہ اور خندہ کے لئے بہتر موثر حکایت کا وضع کرنا ہے۔ بعض وقت مصائب کا بیان نامرغوب طریقہ سے ہوتا ہے اُس سے انسان متاثر نہیں ہوتا۔ لیکن اُسی مصیبت کو اگر پسندیدہ طریقہ سے علٰحدہ۔ نقل کرتے ہیں تو پورا اثر ہوتا ہے۔ جیساکہ ناقص اور کامل مرثیہ خوانوں کے پڑھنے سے یہ فرق معلوم ہوتا ہے۔ اگر مصیبت یا خوشی جو اخلاق لبشری کے متعلق بیان کی گئی ہے بعینہ اور واقعی بیان کی گئی ہے تو سننے والے پر ضرور اثر کرے گی۔ اور ایسی نقل کے بنانے والے کو حکیم روشن رواں اور عارف طبایع انسانی کہیں گے۔ اور اُس کی پوری نقل کرنے والا کامل سخنگو کہلائے گا۔

نقل مصیبت یا خوشی کا فائدہ یہ ہے کہ لوگوں کے اخلاق و خواص اس طور پر بیان کئے جائیں کہ سننے والے اُس کے سننے سے خوبیوں پر عامل ہو جائیں۔ اور برائیوں کو ترک کردیں۔ اور نفس امارہ اس قسم کے قصوں اور نقلوں کے سننے اور دیکھنے سے متاثر ہو اور برائیوں کے طرف بالکل رغبت نہ کرے۔

عقلاے انگلستان نے اس عمل کے فوائد کو اچھی طرح سے سمجھ لیا

ہے۔ اس لئے ایک مدت سے اُنھوں نے اس کا خاص اہتمام کیا ہے کہ بڑے بڑے شہروں میں تھیٹر ہال کے نام سے بڑی بڑی عمارتیں بنوائی ہیں۔ ان میں کبھی مصیبت اور کبھی خوشی کو نقلوں کے ذریعہ سے ظاہر کرتے ہیں۔

## ۷۔ مرزا جعفر مترجم تمثیلات کے حالات

مرزا جعفر۔ قراجہ داغ کا رہنے والا اور تحقیق تخلص کرتا تھا۔ یہ ۱۸۳۲ء میں قراجہ داغ میں پیدا ہوا۔ فتح علی قابوداں سے اس کا دور کا رشتہ تھا۔ اس کی بیوی مر چکی تھی۔ اُس کی یادگار ایک اکلوتی بیٹی تھی۔ جس کو وہ بہت پیار کرتا تھا وہ ایران کے مروجہ علوم کو بہت ناپسند کرتا تھا۔ اور جو نصاب اس ملک کے مدرسوں میں جاری تھے وہ اس قابل نہ تھے کہ طلبا میں صحیح قابلیت پیدا کر سکیں۔ اور وہ اس فکر میں رہتا تھا کہ اس طریقۂ تعلیم کی کسی طرح اصلاح کی جائے۔ اتفاقاً ایک دن اُس نے اپنے مربی شاہزادہ جلال مرزا کے کتب خانہ میں مرزا فتح علی کے تمثیلات کی وہ جلد جو اُس نے شاہزادہ کی خدمت میں بھیجی تھی دیکھی۔ اس نے اُس کو بڑے شوق سے پڑھا۔ اور وہ اُس کو پڑھ کر اس درجہ محظوظ ہوا کہ اُسی وقت اُس نے ارادہ کر لیا کہ وہ اُن کا فارسی میں ترجمہ کرے مصنف نے جو جلد شاہزادہ جلال مرزا کو بھیجی تھی اُس پر اس نے

درج کیا تھا کہ کیا اچھا ہو کہ ان کا فارسی میں بھی ترجمہ کردیا جائے۔
مرزا جعفر نے سب سے پہلے ملا ابراہیم خلیل کیمیاگر کا ۱۲۸۸ھ مطابق ۱۸۷۲ء فارسی میں ترجمہ کیا۔ اور اس زبان تکلیمی کی خصوصیات کا تبلیغی حق ادا کیا۔ شاہزادہ اس کو دیکھ کر بہت خوش ہوا۔ اور مترجم کو باقی تمثیلوں کے جلد ترجمہ کرنے کی تاکید کی۔ چنانچہ ۷ رجمادی الثانی ۱۲۸۹ھ کو موسی ژوردان حکیم نباتات کا ترجمہ پورا ہوا۔ ابھی ان دونوں کتابوں کی اشاعت بھی نہ ہونے پائی تھی کہ شاہزادۂ جلال مرزا کا انتقال ہوگیا۔ اور مرزا جعفر کی ملازمت بھی جاتی رہی۔ جس کی وجہ سے اس کو سخت مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ بایں ہمہ اس نے ترجمہ کا کام برابر جاری رکھا۔ چنانچہ ۱۲۹۱ھ تک اس نے ۵ اور ڈراموں کے ترجمے کئے۔
مرزا جعفر کے ان ترجموں کی ایران میں چنداں قدر نہ ہوئی مگر یورپ میں ان کا بہت خیر مقدم کیا گیا۔
۱۸۸۸ء میں مرزا جعفر نے عزلت اختیار کی اور وہ ۱۸۹۶ء تک زندہ رہا۔

## ۸۔ ترجمہ مقدمہ مرزا جعفر جو اس نے اپنی تمثیلات کے ترجمہ پر لکھا ہے

اگرچہ ابتک میرے وجود سے کوئی نفع اور میرے کاموں کا

کوئی پھل اور میرے تہذیب اخلاق کی کوئی خبر ایسی نہیں ہوئی جو میرے بعد یادگار رہے۔ مگر تاہم اپنے عزیز اور پیارے بھائیوں سے اُمیدوار ہوں کہ جس طور پر ہوسکے بنظر عنایت و مرحمت میرا ساتھ دیں کہ اُن کے شوق سے میرے ناطقہ میں قوت پیدا ہو۔ اور میرے اشہب قلم میں جولانی پیدا ہو کہ اس علم شریف کو زیادہ سے زیادہ پھیلانے میں کوشش کروں۔

مجھے افسوس ہے کہ اس فن شریف کو جو مہذّب اخلاق ہے اب تک فارسی زبان میں نہیں آیا۔ میرے ہموطن اس کے نفع سے محروم ہیں۔ اگر خدا نے چاہا تو اس گمنام کے قلم سے جو یہ ترجمے لکھے جاتے ہیں فارسی زبان میں یادگار رہیں گے۔ چونکہ ان ترجموں کے پھیلنے اور اس کے شایع ہونے سے اہل ایران کے لئے بصیرت پیدا ہوگی اور دوسرے ممالک کے لوگوں کو اس سے آسانی سے فارسی زبان آجائے گی اس لئے میرے واسطے یہ ترجمے سعادت مند لڑکے سے بہتر اور پائدار یادگار ہوں گے۔ فارسی زبان حاصل کرنے والوں کے لئے اب تک ایسا سادہ اور حشو و زوائد سے خالی کوئی نمونہ نہ ملے گا۔

ایران سے باہر کے لوگوں کے لئے ان تمثیلات کا برابر دیکھنا فارسی کی تمام کتابوں سے زیادہ مفید ہوگا۔ اور اس کا دیکھنا دفع رنج کے لئے بمنزلۂ ایک شفیق اور بے ضرر دوست اور غمخوار کے ہوگا۔

## ۹- ترجمہ کا سبب اور اُس سے مقصود کیا ہے

اس ترجمہ اور تالیف سے میرا مقصود صرف اس قدر ہے کہ آسان عبارت میں۔ ہنسانے والی باتوں کے ذریعہ سے اخلاق کی درستی ہو جائے۔ جیساکہ یورپ کے تھیٹروں میں نقل کے ذریعہ سے ہوتا ہے کہ جس سے انسان کی اچھی بُری عادتیں معلوم ہو جاتی ہیں۔

چونکہ تمام حکما کا اتفاق ہے کہ انسان کے عیوب جیساکہ اُن پر ہنسنے اور تمسخر سے دور ہوتے ہیں نصیحت سے نہیں ہو سکتے۔ یہ تمسخر اُن کو بُرائیوں کے چھوڑنے پر مجبور کر دیتا ہے۔ اسی لئے اس تمثیل۔ڈراما۔ تھیٹر کا پھیلانا انسان کے لئے لازم اور ضروری سمجھا گیا ہے۔ مُصلحان قوم واقعات اور حادثات کو ہو بہو مکالمہ کے طور پر لکھ کر۔ یا لوگوں کے سامنے بیان کر کے یا اُس کی نقل کر کے تہذیب اخلاق انسانی میں کوشش کرتے ہیں۔ تاکہ وہ اپنی بُری عادتوں کو چھوڑ دیں اور اچھی عادتیں اختیار کریں۔

میں نے بھی ترکی زبان میں ایسی کتابیں دیکھیں۔ اُس کے منافع معلوم کئے۔ اور اس بات پر افسوس کیا کہ ہم اہل ایران ایسے فوائد سے کیوں محروم ہیں۔ اس لئے محض اپنے اہل وطن کی خدمت کے لئے۔ اور یہ خیال کر کے کہ ہمارے اہل وطن تھیٹر کے فوائد سے محروم نہ رہیں۔ چند ڈراموں کا ترکی سے فارسی میں

ترجمہ کیا۔ اور اس میں اس امر کا بھی لحاظ رکھا ہے کہ ان کی فارسی
آسان ہو جس کو ہر شخص آسانی سے سمجھ سکے اور شوق سے پڑھے
اور اخلاقی فوائد کے علاوہ ادبی فوائد سے بھی محروم نہ رہے۔

## ۱۰۔ نقد و تبصرہ بر سرگزشت حکیم نباتات

حکیم نباتات کی زبان فارسی تکلمی (یا اصطلاحی) ہے اس میں
بنسبت اور تمثیلوں کے بازاری اور دیہاتی محاورے کم ہیں اس کی
عبارت سلیس اور سادہ ہے۔ فقرے چھوٹے چھوٹے ہیں۔ پیچیدگی
اور الجھاؤ نہیں ہے نہ استعارہ اور تشبیہ کی رنگ آمیزی ہے
نہ تکلف اور تصنع کی میناکاری نہ مبالغوں کا زور شور نہ مغلق
الفاظ کی بھرمار ہے مطلب کو سیدھے سادے جملوں میں ادا کیا
ہے اور وہ جملے بھی اثر میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ کہنے والا کہتا ہے
سننے والا سنتا ہے۔ کانوں میں پڑتے ہیں دل میں جگہ کرتے ہیں۔
غرض فارسی جدید نے فارسی کے دامن سے اُس عیب کے بدنما
دھبے کو مٹا دیا جس کو متاخرین نے حسن کر کے چمکایا تھا۔

## ۱۱۔ تلفظ

ایرانی ہندوستانیوں کے تلفظ کو سخت اور کھرا بتلاتے ہیں
اور اپنے تلفظ کو نرم اور ملائم۔ اس لئے ضروری ہوا کہ ایرانیوں

اور ہندوستانیوں کے کلمات کے تلفظ ادا کرنے میں جو تفاوت ہے
اس کو ظاہر کیا جائے تاکہ اس سرگزشت کے پڑھنے والے بھی
مثل ایرانیوں کے اس کتاب کو پڑھیں۔

حروف صحیح کے تلفظ ادا کرنے میں تو ایرانیوں اور ہندوستانیوں
کا ایک ہی ڈھنگ ہے۔ البتہ وہ حروف علت۔ زیر۔ زبر اور
پیش مثل ہندوستانیوں کے نہیں ادا کرتے ہیں اس لئے اس کی
حسب ذیل تصریح بیان کی جاتی ہے۔

۱۔ ہندوستانی الف اور زبر کی آواز انگریزی حرف (u) کی طرح
بولتے ہیں۔ اور ایرانی انگریزی حرف (a) کی طرح بڑی۔ الف امالہ
کی آواز سے کچھ ملتی جلتی بولتے ہیں۔ مثلاً رفتم کو ہندوستانی
(RUFTOM) ایرانی (RAFTAM) کہتے ہیں۔

۲۔ جن لفظوں کے آخر میں ہ ماقبل مفتوح ہوتی ہے ایرانی
اُس زبر کی آواز ہ ایسے گری ہوئی بولتے ہیں کہ وہ زبر زیر سا
معلوم ہوتا ہے۔ ہندوستانی ایسے زبر کے بولنے میں منہ بہت کھول
دیتے ہیں اور ایرانی ایسا نہیں کرتے مثلاً گربہ کو ہندوستانی
(GURBAH) اور ایرانی (GURBEH) کہتے ہیں۔

۳۔ ہندوستانی واو کی آواز انگریزی حرف ڈبلیو (W) کی سی
دونوں ہونٹ سے بولتے ہیں۔ اور ایرانی (V) کی سی منہ کے
بالائی حصہ اور نیچے کے ہونٹ سے ادا کرتے ہیں۔ مثلاً اوّل کو

ہندوستانی (U WWU LL) اور ایرانی (AVVA LL) کہتے ہیں۔

۴۔ الف ممدودہ یا جو الف کلمہ کے درمیان میں آئے ہندوستانی اس کو اشباع سے بولتے ہیں اور ایرانی انگریزی حرف (O) کی طرح۔ وہ ایسے الف کے بولنے میں زیادہ منہ نہیں کھولتے مثلاً ہندوستانی آب کو (A B) اور نان کو (N A N) کہتے ہیں اور ایرانی (O B) اور (NON) کہتے ہیں اسی طرح وہ قربان کو قربوں بولتے ہیں۔

۵۔ ب کا تلفظ بعض شہروں میں واو کا سا ہوتا ہے مثلاً شیراز والے آب کو آو کہتے ہیں۔ ایرانی اسم پر بائے زائدہ کو زیر سے بولتے ہیں اور ہندوستانی زبر سے مثلاً ہندوستانی بجا اور ایرانی بِجا بولتے ہیں۔

۶۔ ایرانی واو اور ی کو آخر کلمہ میں ہمیشہ معروف بولتے ہیں ہندوستانیوں کی طرح معروف اور مجہول کا امتیاز نہیں کرتے۔

۷۔ ی کلمہ کے شروع میں ہو تو حرف صحیح کی طرح بولتے ہیں۔ وسط میں کبھی معروف کبھی مجہول۔ لیکن آخر میں اگر یائے مجہول ہوگی تو اس کی آواز بکسرۂ خفی مثل ہائے مختفی کے ادا کرتے ہیں مثلاً ملے کو ملہ اور خیلے کو خیلہ کہتے ہیں۔ یہ صرف انہی دو لفظوں میں سنا گیا ہے۔

۸۔ ایرانی کہ (کدامیہ) اور چہ (استفہام) کے زیر کو اشباع کرکے

(گی) اور (جی) بجائے معروف بولتے ہیں۔

۹۔ جب فعل سے پہلے بائے زاید یا نون نفی یا م نہی آتا ہے تو ایرانی اُس پر زور دیتے ہیں مثلاً مرو (MA - RUO) نزن۔ (NA-ZAN)

۱۰۔ جن الفاظ کے آخر میں واو معدولہ ہوتا ہے اُن میں سے حرف خوب اور خوش کے واو معدولہ کو واو مجہول کی طرح بولتے ہیں۔ مثلاً خوب (KHUB) کو (KHUOB) اور (KHUSH) کو (KHUOSH) کہتے ہیں باقی میں واو نہیں بولتے۔

۱۱۔ ہندوستانی لفظ کے آخری جزو پر زور دیتے ہیں اور ایرانی پہلے حصّہ پر۔ آخری حصّہ کو نسبتاً پہلے حصّہ سے گھٹاکر بولتے ہیں مثلاً رفتم میں ہندوستانی تم پر زور دیتے ہیں اور ایرانی رف پر مگر جہاں ضمیر متصل لاتے ہیں یا اضافت اور یائے وحدت یا یائے تنگیری ہوتی ہے تو اُس پر زور دیتے ہیں مثلاً پدرم۔ پدرمن۔ پدرے۔ ان سب میں پدر کے در پر زور دیتے ہیں۔

۱۲۔ جس کلمہ میں کئی جزو ہوتے ہیں ایرانی اُس کے ہر ایک جز کو جدا جدا صاف طور پر بولتے ہیں مثلاً نگفتمش (NA-GUFT-AMASH)

۱۳۔ ماضی استمراری اور فعل حال کے لئے باہمی میں یائے مجہول کو بکسرۂ خفی بولتے ہیں جن فعلوں کا پہلا حرف الف ہوتا ہے۔

اُس وقت مے کی یے الف سے کچھ ملکر آواز دیتی ہے۔ مثلاً این قدر دولت را از کجا بدست میآورد اگر او بہ قراباغ نمی آمد۔ اینجا بیاید۔ حرمت عمانرا نمی توانند بجا بیاورند۔

۴۱۔ ہندوستانی آخر کلمے کے نوں کو اکثر نون غنہ بولتے ہیں اور ایرانی اچھی طرح پر ظاہر کرتے ہیں۔

## ۱۲۔ خصوصیات زبان تکلمی

### جو حکیم نباتات سے ظاہر ہوتی ہیں

۱۔ اسم جاندار ہو یا بیجاں اس کی جمع عموماً ہا سے بناتے ہیں مثلاً باجنّہ و عفریت ہا حکم کردہ ام بابا درویش بہ فرنگیہا رحم خواہیم کرد۔ چند سال ست۔ این ہیلاقہا می گردد۔ صورت گلہائے نیکی دنیا پشت آن کشیدہ شدہ۔ بچّہ زبانہا تابیدہ۔ خانم! اگر مردہا عقل دارند مردہا ہمیشہ بماہا می گویند۔ ہرگز بزنہا متوجہ نشدہ میگریزد از خرابی پاریس شہرہاے دیگر را ضرب رسیدہ واہ! انتم چہ حرفہا میزنند؟ دختر بچہ ہا بے عقل می شود۔

اکثر ایسی صورت میں فاعل جمع کے لئے فعل واحد لاتے ہیں۔ الفاظ مرکبہ میں با علامت جمع آخر کے اسم میں بڑھاتے ہیں مثلاً دختر بچہ سے دختر بچہا۔

۲۔ بول چال میں اختصار کے لحاظ اور اظہار مطلب کی تعجیل

کے باعث ایرانی ضمیر متصل کا زیادہ استعمال کرتے ہیں۔
تنبیہ۔ جن قاعدوں کے محاذ میں امثلہ درج نہیں کی گئی ہیں اُن کی کوئی مثال اس کتاب میں نہ تھی۔ اس وجہ سے نہیں لکھی گئیں۔

## ضمیر متصل کی حالت اضافی

۱۔ جن لفظوں کے آخر میں الف یا واو ہوتا ہے اُن میں ضمیر متصل سے پہلے مثل کتابی فارسی کے ی نہیں بڑھاتے ہیں۔ مثلاً پیشیں روت خوردنی زیاد۔ بابات پشت خانہ ہا چو پانان حرف می زند۔ اوّل از عموم رخصت می خواہم۔ مگر پسر عموت شہباز بیگ نامزدت تو نیست۔ بہ بنید عموش چہ خواہد گفت۔

۲۔ جن لفظوں کے آخر میں ہائے مختفی ہوتی ہے اُن میں ضمیر متصل سے پہلے الف بڑھاتے ہیں مثلاً ہمہ اش را گریہ میکنی۔ حوصلہ ات تنگ نشود۔

۳۔ شان۔ تان۔ مان جمع ضمیروں کے مضاف کے آخر میں کسرہ نہیں پڑھتے ہیں مثلاً اشک چشم شان توئے آستیں شان است۔ ما دستہا را حنا می بندیم۔ فرنگیہا نمی بندند۔ ما سرتان را می تراشیم آنہا نمی تراشند۔ با مہمان مان موسی ژوردان۔ نترسید خانہہا۔ دل تان را قایم بدارید۔

۴۔ ننہ اور بچہ میں جب م ضمیر متصل ملاتے ہیں تو ہ حذف

کر دیتے ہیں۔ بچم ننم بولتے ہیں۔ مثلاً واہ ننم چہ حرف میزند۔

## ۲۔ ضمیر متصل کی حالت مفعولی

۱۔ کبھی تو ضمیر متصل فعل سے پہلے کسی اسم کے آخر میں لاتے ہیں مثلاً تکانش می دہد۔ خدا نیست و نابود شان کند۔ در مجالس از من زیادتر احترامش می کردند۔

۲۔ کبھی فعل کے آخر میں لاتے ہیں۔ مثلاً خانم میخواہدت۔ دادمت۔

۳۔ فارسی کتابی میں حروف جارہ سے متصل ضمیریں نہیں ملاتے تھے۔ لیکن فارسی تکلمی میں ایسا کرتے ہیں۔

## ضمیر متصل کی حالت تاکید

حالت تاکید میں خود کے ساتھ ضمیر متصل لاتے ہیں مزید تاکید کے وقت خود سے پہلے ضمیر منفصل بھی لاتے ہیں۔

## ۱۔ حالت فاعلی

خودم میخواستم این را بشما بگویم۔ پس ازان خودم بر می گردم می آیم۔ شہباز خودش بشرف ننا گفتہ۔ خودتان ہم سوار شوید چنانچہ من خودم غیر از قراباغ جائے نرفتہ ام۔

# ۲- حالت اضافی

ولایت خودش که میرود- پیش روے خودت جویا می شوم-
درمدرسه هائیکه از شفقت دولت علیۂ خود مان باز شده است-
کار خودش را پیش ببرو- بحرف خود شما رسوم آنها را نیز باید دانست
هرطوریکه دلخواه خودت هست سر خودم کدام بالیں ست؟
ما اور شما اگرچہ جمع کی ضمیریں ہیں مگر ایرانی ان کے آخر میں
ہا علامت جمع بڑہاکر ماہا اور شماہا بولتے ہیں- مثلاً مردہا ہمیشہ
بماہا می گویند- بجا دو باور نکنید عادت اوّلی میان ماہاست-
ماہا ہمہ چیز باور میکنیم- از ماہا بمعرفت و خدمت خوش بخت شدہ-

## ضمیر متصل حرف ربط کا کام بھی دیتی ہے

مثلاً محض دیدن موسی ژوردان و شنیدن اختلاطہاے
او ہمہ رسوم آنہا را بلدم من ہنوز طفلم- خیلے راضی ام-
ایرانی بول چال میں اس بات کا بھی کم لحاظ کرتے ہیں کہ
فاعل ضمیر واحد ہے اور فعل جمع ہے یا فاعل ضمیر جمع ہے اور
فعل واحد- ایسا مخاطب کے صیغوں میں اکثر ہوتا ہے-
جب سیاق کلام سے مرجع معلوم ہوتا ہے تو اس کے بجاے
حرف ش ضمیر غایب بولتے ہیں-

جدت ترکیب۔ دگی (دلہ (مرکب ہے دل + ہ نسبت سے)
(چور۔ لٹیرا) لٹیرا پن۔ چوری زیروزرو (بجائے زیروزبر) پابیں را
در طرفۃ العین زیروزرو می توانم کرد۔

# فعل کا بیان

## فعل ماضی مطلق

۱۔ محاورہ میں ۱۔ ماضی قریب اور ماضی بعید کے معنی دیتا
ہے۔ مثلاً حرف دیگر نجیلے زد (زدہ است) آنہا خاطرم نماند۔
(نماندہ است) تو نیاوردی گفتی۔ صورت دختران پارسیں است
(نیاوردہ بودی۔ گفتہ بودی)۔

## ۲۔ فعل مستقبل کے معنی میں

۱۔ اسم موصول کے بعد جملہ صلہ میں۔
۲۔ حرف شرط کے بعد خواہ وہ مذکور ہو یا مقدر مثلاً
اگر نگفتے۔ میروم۔ ننم را صدا میکنم (نخواہی گفت)۔

## فعل حال

محاورہ میں۔ ۱۔ اکثر مستقبل کے معنی دیتا ہے۔ مثلاً میروم

دنم را صدا میکنم ۔ جادو ہرگز اثر نمی بخشد ۔
۲ ۔ کبھی بمعنی امر آتا ہے ۔

# فعل مضارع

۱ ۔ کبھی بمعنی امر آتا ہے ۔
کبھی فعل حال اور مضارع سے امکان کے معنی سمجھے جاتے ہیں ۔ مثلاً یکروز بیتو نمانم (نتوان بمانم)
۲ ۔ کبھی فعل حال بمعنی ماضی مطلق آتا ہے ایسا کسی پچھلے واقعہ کے ذکر کے وقت ہوتا ہے ۔
فعل مستقبل پر مے یا ہمی بڑھاکر استمرار کے معنی پیدا کرتے ہیں ۔
فعل نہی امر حاضر پر ن نفی بڑھاکر بناتے ہیں ۔
فعل مجہول میں شدن کے صیغے اصل فعل کے شروع میں لاتے ہیں ۔ مثلاً شہباز راہم باز در میشود نگاہداشت (نگاہداشتہ می شود) ۔
کبھی فعل مجہول میں ماضی مطلق کے صیغے سے ہ بھی حذف کردیتے ہیں ۔ مثلاً اگر درویشے کہ دانم ۔ گفت نمی شد (گفتہ نمی شد) ۔

# افعال معاون کا بیان

توانستن ۔ گزاشتن ۔ خواستن کے مشتقات کو اکثر مضارع کے

اول میں بطور فعل معاون کے لاتے ہیں - اس وقت فعل معاون کے بعد کہ بیانیہ یا تا بیانیہ محذوف رہتا ہے - البتہ بایستن کے مشتقات کبھی فعل ماضی کے شروع میں لاتے ہیں -

## ۱- توانستن

اس کے مشتقات جس فعل سے پہلے آتے ہیں اُن سے اُس فعل کا امکان سمجھا جاتا ہے -

۱- فعل حال مثلاً حرمت مہمان را نمی توانند بجا بیاورند - من ہرگز نمی توانم روم آنجا - ہرگز نمی توانی پاریس بروی -

۲- ماضی مطلق مثلاً اگر من نتوانستم بکنم -

۳- نمی توان فعل ماضی مطلق کے اوائل میں مثلاً چگونہ باور نمی توان کرد -

## ۲- گزاشتن

اس کے مشتقات سے اُس فعل کی اجازت سمجھی جاتی ہے اس وقت تا یا کہ علت محذوف رہتا ہے -

۱- امر مثلاً بگزار کارم را بکنم - بگزار برود -

۲- فعل حال مثلاً نمی گذارد کارم را بکنم - من خود را بکشتن میدہم - نمی گذارم گردن موسی ژوردان را بزنند -

نمی گزاریم تا باین خاک گزر کنی۔
۳۔ماضی قریب مثلاً از صبح تا بحال نگزاشته دو چنگ شانہ بزنم۔
۴۔مضارع مثلاً نگزارم شہباز بپاریس می رود
۵۔ماضی مطلق مثلاً اگر شہباز را گزاشتم پاریس برود۔ این لچک لچک چنگیہا باشد۔

## ۳۔خواستن

اس مصدر کے مشتقات سے اُس فعل کی خواہش سمجھی جاتی ہے۔
۱۔فعل حال مثلاً جوانست دلش می خواہد برود۔ چنانکہ می خواہد در را شکنند۔ (فعل ماضی استمراری) می خواست من خود را بکشتن میدہم۔ (ماضی مطلق) ہرگاہ خواستی شہرہائے دیگر ہم بروی۔ (فعل حال) اگر خدمت ہم میخواہی بکنی۔

## ۴۔بایستن

اس مصدر کے مشتقات سے اُس فعل کی ضرورت سمجھی جاتی ہے۔
۱۔ماضی استمراری مثلاً درین صورت می بایست بدیوہا وعفریتہا حکم کنم۔ پاریس را خراب و زیرو رو کنند۔
۲۔مضارع مثلاً امّا من یا باید بمیرم۔ باید تا صبح بکنار ارس رسانم۔ باید ہمین بروم۔

۳- باید فعل ماضی مطلق کے ساتھ بھی لاتے ہیں۔ مثلاً چہ قدر باید بدیوہا انعام داد۔ کبھی ماضی شکیہ پر لاتے ہیں مثلاً در ہر کار آدم باید واسطۂ داشتہ باشد۔

۱- کبھی فعل معاون کو دو فعل کے اوّل میں لاتے ہیں اور اُن دونوں فعلوں میں حرف عطف محذوف رہتا ہے۔

۲- فعل معطوف کے اوّل میں بھی فعل معاون لاتے ہیں۔

## دشنام

ایرانی مرد ہوں یا عورت جب کسی پر بگڑتے اور خفا ہوتے ہیں تو فحش بکتے اور گالیاں دیتے ہیں لیکن وہ گالیاں خاص قسم کی ہوتی ہیں اس لئے صرف وہ دشنام جن کا ذکر حکیم نباتات میں آیا ہے یہاں درج کی جاتی ہیں۔

گم شو تکاتہ۔ بچہ زیر گل برود مگر آرام بگیرد۔

زمین خوردہ (مردہ)

۱- کہ تاکید مثلاً تو کہ کار نمی کنی۔ ہمہ اش را گریہ می کنی۔ خون کہ نشدہ است دست و پایم را کہ نہ بستہ اند۔

۲- البتّہ۔ مثلاً البتّہ سحر ست کاری شدہ

# کلمات ذیل صرف فارسی تکلمی میں آتے ہیں

۱- تو بمعنی در مثلاً دریں حال در باز شد شہباز بیگ می آید تو شہر بانو خانم توئے خانہ نشستہ لاے بمعنی در مثلاً این مشکلہا لاے کتاب موسی ژوردان بود-

۲- روے- بمعنی سر مثلاً موسی ژوردان پا روے پا انداختہ- حاتم خان آقا در صدر اطاق روے فرش نشستہ- خلاصۂ سر شب وقت چراغ روشن کردن باید مستعلی شاہ خانۂ ما حاضر شود- سر سال در قراباغ حاضر می شود-

۳- پائے-

۴- جلو-

۵- دم- (پیش) مثلاً دم در دخترش شرف نسا خانم سخت می لرزد-

۶- طرف-

۷- خیر- ۱- بمعنی خوب مثلاً خیر! چہ حقے دارد؟- خیر! بہ بخشید- خیر! البتہ صرف می زنم-

۲- بمعنی نہ حرف نفی-

۸- پشت (پس) مثلاً از پشت پردہ بوائش بیروں آید- پشت پردہ کہ در پیش بار آویزان ست پنہان می شود-

۹- بلکہ (شاید)

۱۰- کہ بمعنی اگر۔

۱۱- مگر کلمۂ استفہام مثلاً مگر خودت خبر نداری ؟ مگر زور باشد ؟۔

۱۲- ننہ (ترکی) ماں اور بڑی بوڑھی عورتوں کو تعظیماً کہتے ہیں۔ لیکن ماں اور بڑی بوڑھی عورتیں بچوں کو پیار سے ننہ جان کہتی ہیں۔ باجی (ترکی) بہن کو کہتے ہیں۔ آغا۔ عورتوں کے لئے تعظیماً بولتے ہیں مثلاً آغا باجی چرا گریہ می کنی۔

# کلمات منشا

کتابی زبان ایک حد تک علمی شان لئے ہوئے ہوتی ہے اس لئے اُن میں اُن لفظوں سے قطع نظر کر لی جاتی ہے۔ جو افسوس و حسرت یا تعجب و انبساط یا تحقیر وغیرہ ظاہر کرنے کے لئے بولتے وقت بے اختیار آدمی کے منہ سے نکل جاتی ہیں۔ لیکن ڈراما میں چونکہ متکلم کی پوری پوری حالت متکلّم کا فوٹو دکھایا جاتا ہے اس لئے اُس میں اُن آوازوں کا ظاہر کرنا ضروری سمجھا جاتا ہے۔ اس قسم کی کتابیں کسی زبان کے بول چال سیکھنے کے واسطے نہایت مفید ہوتی ہیں۔

۱- ہمی (برابر) کلمہ استمرار ماضی استمراری سے پہلے تاکید استمرار کے لئے لاتے ہیں مثلاً ہمی۔ گریہ می کرد۔

